ہمارے کپڑے، مکانات، سب پر ہی ٹیکس لگتا ہے۔ اس طرح ہم برطانیہ کے فقیروں سے بھی زیادہ خراب زندگی گزارتے ہیں۔ "

1792ء میں اس نے طنزیہ طور پر آئرلینڈ کے معاشی مسائل کا حل اس طرح بیان کیا تھا کہ آئرلینڈ کے غریب بچوں کو موٹا کر کے ان کا گوشت منڈیوں میں فروخت کیا جائے "مجھے ایک جاننے والے امریکی نے اس بات کا یقین دلایا کہ ایک سال کا صحت مند بچہ جس کی اچھی طرح سے دیکھ بھال کی گئی ہو۔ اس کا گوشت بہت لذیذ اور خوش ذائقہ ہوتا ہے۔۔۔ میرا خیال ہے کہ یہ غذا بہت مہنگی نہ ہوگی اور اس لحاظ سے ہمارے جاگیردار صاحبان کے لئے موزوں ہوگی کیونکہ وہ پہلے ہی سے والدین کو ہضم کر چکے ہیں اور اب ان کے بچوں کے لئے ان کا یہ عمل بہترین ہوگا۔ "

آئرش لوگوں کے بارے میں حقارت آمیز رویہ جاری رہا۔ فلسفی ہیوم نے آئرش لوگوں کے بارے میں لکھا کہ وہ تجسس اور نئی چیز کو جاننے کی دوسری اقوام یورپ کے مقابلہ میں کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔ اس نے ان لوگوں کو وحشی کہا کہ جو قدیم توہمات میں گھرے ہوتے ہیں۔ ان خیالات کے بعد ان لوگوں پر برطانوی اقتدار کا جواز پیدا ہو جاتا ہے۔ آئرش لوگوں کے ساتھ یہ نسلی تعصب وقت کے ساتھ ختم نہیں ہوا۔ بلکہ آج بھی موجود ہے۔

# نامور تاریخ دان ڈاکٹر مبارک علی

## کی تاریخ پر مستند کتابیں